# قرض لے کر بھول جانا کیسا؟

بخدمت حضرت اقدس عرض ہے کہ!
قرض لیکر بھول جانا کیسا ہے؟ مثلا زید نے ہندہ سے کچھ پیسے بطور قرض لئے پھر زید ادائے دین کو بھول گیا تو ایسی صورت میں حکم شرع کیا ہے واضح فرماکر عند اللہ جل جلالہٗ ماجور ہوں.
سائل: محمد علاء الدین عزیزی بہرائچ شریف.

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب:-بعون الملک الوھاب- اداء قرض کا اہتمام لازم ہے اس میں سستی و لاپرواہی نہ چاہئے اور دائن و مدیون (یعنی قرض دینے والا اور قرض لینے والا) میں سے کوئی ایک بھول جائے تو دوسرے کو یاددلانا چاہئے ہاں اگر دونوں بھول جائیں تو جب بھی مدیون کو یاد آجائے یا یاد دلادیا جائے تو قرض ادا کردے لیکن اگر مدیون بھولا رہا تو رب تعالی کی رحمت سے امید ہیکہ اس پر کچھ گناہ نہ ہوگا.

اللہ جل جلالہٗ نے ارشاد فرمایا "ولا تأكلوا أموالكم بينكم بالباطل" الاية

(سورۃ التوبۃ:188)

ترجمہ: اور آپس میں ایک دوسرے کا مال ناحق نہ کھاؤ (کنزالایمان)

عن ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما اَن رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم قال اِن اللہ تعالی تَجَاوَزَ لِی عن اُمتی الخطاءَ والنسیانَ وما استُکرِھُوا علیہ

(حدیث حسن رواہ ابن ماجہ والبیہقی وغیرھما) ماخوذ از متن الاربعین النوویۃ (ص: 52)

یعنی حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما سے مروی ہیکہ رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اللہ جل جلالہ نے میری امت سے خطاء و نسیان اور وہ ناجائز فعل جس پر مجبور کئے جائیں معاف فرمادیا ہے.

**وفی ردالمحتار تحت قولہ (ولیس) "ای النسیان عذرا فی حقوق العباد ای من حیث ترتب الحکم علی فعلہ (الی قولہ) اما من حیث المواخذۃ فی الاخرۃ فھو عذر مسقط للاثم کما فی حقوقہ تعالی" اھ**

(ج:2 ص395)

یعنی حقوق العباد میں وقوع فعل کے اعتبار سے بھول جانا عذر نہیں ہے لیکن عند اللہ گناہ نہ ہونے کے اعتبار سے حقوق اللہ کی طرح حقوق العباد میں بھی بھول جانا عذر ہے. واللہ تعالی اعلم بالصواب

کتبہ: **محمد صدام حسین قادری برکاتی فیضی**

صدر: میرانی دارالافتاء اشرف نگر کھمبات شریف گجرات انڈیا

خادم: صدر العلوم پپرولی بازار گورکھ پور یوپی انڈیا

12شوال المکرم 1442ھ مطابق 25 مئی 2021ء

 Mirani darul ifta  +917408476710

Miranidarulifta@gmail.com

# Qarz lekar bhuljana

Ulama e kiram se sawal hai ki qarz lekar bhuljana kaisa hai? Masaln Zaid ne Hinda se kuch paise qarz liye phir Zaid wapas dena bhul gaya to Zaid ke liye Shariat ka kya hukm hai?
Questioner: Muhammad Alauddin Azizi Bahraich U.P. India
Answer: qarz ke wapas dene men susti, laparwahi nahi Karna chahiye aur qarz dene wala aur qarz lene wala donon men se koyi bhuljaye to dusare ko yad karwadena chahiye likin agar donon bhuljayen to qarz lene wale ko jab yad aajaye Ya yad karwadiya jaye to qarz wapas dede likin agar qarz lene wala bhula raha to ALLAH ﷻ ki rahmat se ummid hai ki us ko kuch gunah na milega.

Reference 1:

ولا تأكلوا أموالكم بينكم بالباطل"الاية (سورة التوبة :188)

Tarjumah: aur aapas men yek dusare ka mal nahaq na khao (Kanzul Iman)

Reference 2:

عن ابن عباس رضی اللہ تعالی عنهما أن رسول الله ﷺ

قال إن الله تعالى تَجَاوَزَ لِي عن أُمتی الخطاءَ والنسیانَ وما استُکرِهُوا علیه (حدیث حسن رواہ ابن ماجه والبیهقی وغیرهما) ماخوذ از متن الاربعین النوویة (ص:52)

Yani Hazrat ibne Abbas (razi allahu anhuma) se marwi hai ki Allah ke Rasul ﷺ ne farmaya ki Allah ﷻ ne meri ummat se khata aur nisyan (bhul) aur wah najaez kam jis Par majbur kiye jayen maf farma diya hai.

Reference 3:

وفی ردالمحتار تحت قوله (ولیس) "ای النسیان عذرا فی حقوق العباد ای من حیث ترتب الحکم علی فعله (الی قوله) اما من حیث المواخذة فی الاخرة فهو عذر مسقط للاثم کما فی حقوقه تعالی" اھ (ج:2 ص:395)

Yani bandon ke yetebar se bhul Jana uzr nahi lekin Allah ﷻ ke nazdik gunah na hone ke yetebar se uzr hai.

Responder: Mufti Mohammad Saddam Husain Qadri Faizi
President: Mirani Darul ifta
Teacher: Madarsa Arbia Sadrul Uloom Piprauli District Gorakhpur U.P. India 25/05/2021
Mirani darul ifta 📱 +917408476710
Miranidarulifta@gmail.com